١١١٢٦

من تصانيف رابطة التأليف والترجمة الهند ٢

# الحياة والموت

في

# فلسفة اقبال

يعني

## اقبال كا فلسفۂ حيات وموت

ترجمه إلى العربية


**محمد حسن الأعظمي**

من علماء الازهر بمصر
وسكرتير رابطة التأليف والترجمة بالهند
وسكرتير جماعة الأخوة الاسلامية بمصر

**والصاوي علي شعلان**

من علماء الازهر بمصر
ومدرس بإصلاحية الأحداث بالقاهرة
ووكيل لجنة المحاضرات بالجماعة



الطبعة الأولى ١٣٦٥هـ - ١٩٤٥م





الناشر

**بزم اقبال حيدر آباد دكن**

الهند

الثمن: ٢٥ قرش مصري

# فہرست

# الإهداء

## إلى شباب العالم الإسلامي

أعضاء الأخوة الإسلامية بمصر وفروعها في الأقطار الشقيقة

من المؤلف

**محمد حسن الأعظمي**

من علماء الأزهر، مصر

# اِنتساب

نوجوانانِ عالمِ اِسلام
اراکینِ انجمن اخوتِ اسلامیہ کے نام

از مؤلف
محمد حسن الاعظمی
(ازہر یونیورسٹی مصر)

# پیش لفظ

از

نواب حسن یار جنگ بہادر

امیر پائگاہ

و

صدر مرکزی بزمِ اقبال

حیدر آباد دکن

# پیش لفظ

پروفیسر حسن الاعظمی صاحب نے علامہ ڈاکٹر سر محمد اقبال کے فلسفۂ موت وحیات پر عربی میں جو یہ تصنیف کی ہے اُس کے مقدمہ میں میرے دوست سر عبد القادر صاحب نے اس تصنیف اور اس کے مقاصد کا اچھی طرح تعارف کرایا ہے، جس کے بعد اس کی افادیت پر زیادہ روشنی ڈالنے کی ضرورت باقی نہیں رہتی۔ عربی میں بھی شیخ محمد رزق مصری مرحوم نے اس کتاب کا مقدمہ تحریر کر دیا ہے۔ میں اس مختصر پیش لفظ میں صرف اِس امر کا اظہار کرنا چاہتا ہوں کہ علامۂ اقبال کے کلام وپیام کی نشر واشاعت میں حیدر آباد (دکن) کس قدر دلچسپی لے رہا ہے اور یہاں اس سلسلہ میں کس قدر اہم کام ہو رہا ہے۔ علامۂ اقبال کا "فلسفۂ حیات وموت" جو اُن کے "فلسفۂ خودی" کے بعد اُن کے فلسفہ کی جان ہے، بہت بڑی اہمیت کا حامل ہے۔ مجھے خوشی ہے کہ علامہ کے اس بلند فلسفۂ اسلامی پر سب سے پہلے ہماری ہی مملکت کے ایک سپوت ڈاکٹر رضی الدین صدیقی پروفیسر جامعۂ عثمانیہ نے نہایت بسیط مضامین لکھے، جو طول وعرضِ ہندوستان میں بیحد مقبول ہوئے۔ پروفیسر حسن الاعظمی صاحب کی یہ تصنیف انہی مضامین سے ماخوذ ہے۔ علامۂ اقبال کا ہر پیام اس قابل ہے کہ اس کو دنیا کے ہر گوشہ میں اور ہر مسلمان کے کان تک پہنچایا جائے، تاکہ دنیا یہ سمجھ سکے کہ وہ کس غلط

# ترجمة كلمة

## صاحب السّعادة النواب حسن يار جنگ بہادر رئیس جمعیة اقبال

قد ألّف هذا الكتاب الأستاذ محمد حسن الأعظمی (من علماء الازهر) فی فلسفة الحیاة والموت عند فقید الهند اقبال وقد بیّن فی مقدمته الأردیة الصدیقی السید الشیخ عبد القادر مقاصد تألیفه وعدّ فوائده ولم یترك مجالا لنزید فی ذالك شیئا. وقد كتب مقدمته العربیة الشیخ المغفور له محمّد رزق المصری ولا أری الحاجة الی اعادة الأشیاء بل بودّی أن أظهر فی كلمتی القصیرة هذه أن حاضرة الدكن حیدرآباد تخدم كثیرا فی نشر فلسفة اقبال ورسالته النافعة وهی أسبق بلاد الهند فی هذا العمل الجلیل. فلسفة الحیاة والموت عند اقبال روح فلسفه بعد فلسفة الذاتیة وهی مهمّة جدًّا، وانی مسرور وفرحٌ أن أحد أبناء بلادنا وهو الدكتور رضی الدین الصدیقی (الأستاذ بالجامعة العثمانیة) أول من اشتهر فی نشر مقالات جامعة عن هذه الفلسفة الاسلامیة العالیة التی أحبها الهنود حبا جمّا - وتألیف الأستاذ الأعظمی هذا خلاصة هذه المقالات وزبدتها ورسالات اقبال كلها تستحق أن تشاع وتنشر فی جمیع الدنیا وسائر أطرافها وتبلّغ الی آذان جمیع مسلمی العالم لیعرف أهل الدنیا أسباب ضلالهم ویفهم منهم المسلمون وجوه سقوطهم

راستہ پر چل رہی ہے، اور مسلمان یہ جان جائیں کہ وہ اپنی صراط المستقیم سے بھٹک کر کس راہ پر نکل پڑے ہیں۔ ہندوستان دایران میں علّامہ کے کلام کو جو مقبولیت حاصل ہوئی ہے، وہ علامہ کے سچّے اور پرخلوص جذبات کا ثبوت ہے، اور خصوصًا ہندوستان کے مسلمانوں کو خواب غفلت سے جگا کر اُن میں سیاسی و مذہبی شعور پیدا کرنے کے لئے علّامہ کے کلام نے جو کام کیا ہے وہ شاید کسی لیڈر سے قرنوں میں نہ ہوتا۔ ان حقائق کے مدّنظر اس کی ضرورت ہے کہ علامہ کا پیام و کلام عربی دنیا میں بھی پہنچ جائے۔ چنانچہ اس سلسلہ میں پروفیسر حسن الاعظمی صاحب نے علّامہ کے فلسفۂ حیات وموت پر یہ کتاب تصنیف کرکے ایک نہایت اہم اسلامی خدمت انجام دی ہے۔ ساتھ ہی ساتھ اس کتاب میں اُردو میں بھی اس فلسفہ کو پیش کیا گیا ہے، تاکہ بیک وقت اُردو داں حضرات بھی اس سے فائدہ حاصل کرسکیں۔

پروفیسر حسن الاعظمی غالبًا پہلے ہندوستانی ہیں جن کو ایک مصری یونیورسٹی میں پروفیسری کا عہدہ دیا گیا۔ اور آپ ہی کی کوشش سے زبان اُردو کو مصری یونیورسٹی میں بطور ایک علمی زبان کے داخل کیا گیا۔ جس پر شاہ مصر کا ایک طویل فرمان شائع ہوچکا ہے (دیکھو صفحہ ۲۱) آپ کی ایک تصنیف کو مصر کی ہزار سالہ جوبلی کے لئے حکومتِ مصر نے بھی شائع کیا ہے۔ آپ کا ارادہ فلسفۂ اقبال پر اور بھی کتابیں تصنیف کرنے کا ہے، جو نہایت قابل مبارکباد ہے۔ آپ کی اس تصنیف کو مملکتِ حیدرآباد کی مرکزی بزم اقبال کی

العظيم، وفشلهم النهائى قد انتشرت فلسفة اقبال ورسالته فى جميع أنحاء الهند وايران وذلك لخلوص قلبه وصدق نيته وحب دينه - والذى عمل شعر اقبال فى ايقاظ المسلمين عن غفلتهم القاتلة واشعارهم الشعور الدينى والسياسى ما استطاعه زعيم من الزعماء فى قرون، ونظراً إلى هذه الحقائق نودّ أن نبلغ شعره ورسالته الى الناطقين بالضاد خصوصاً ولذلك ألّف الأستاذ الأعظمى هذا الكتاب، وبوضع هذا الكتاب النافع قدّم خدمة اسلامية جليلة لا تنكر وكذلك لعموم النفع - قدّم هذه الفلسفة بالاردية على اليسار ليستفيد منه سكان الهند ايضاً.

الأستاذ الأعظمى أول هندى أنتدب مدرساً فى جامعة مصرية وأدخلت اللغة الأردية كلغة علمية حية فى الجامعة المصرية من مساعيه الجميلة وأعلن لذلك المشروع الملكى الطويل (أنظر ص ٢١٧) قد قامت المملكة المصرية بطبع مؤلفه " شرح ديوان الأمير تميم الفاطمى" بمناسبة العيد الألفى للقاهرة والأزهر، وينوى الأستاذ بوضع التآليف المختلفة عن فلسفة اقبال وذلك يستحق كل التهنئة والثناء.

کی جانب سے شائع کیا جارہا ہے۔ اور یہ پہلی کتاب ہے جو ہماری بزم کی
جانب سے طبع ہوکر شائع کی جارہی ہے۔ مملکت حیدرآباد کی مرکزی
بزمِ اقبال علامہ اقبال کے کلام و پیام کی اشاعت کے سلسلہ میں آج
تقریبًا پانچ سال سے نہایت اہم کام انجام دے رہی ہے۔ اس بزم کا ایک
اہم مقصد یہ ہے کہ دنیا کے ہر اہم مقام پر اور خصوصًا اسلامی ممالک کے ہر
بڑے شہر میں بزم ہائے اقبال کا قیام عمل میں لایا جائے۔ چنانچہ اس کام کی
انجام دہی کے لئے ایران، افغانستان، عراق وغیرہ میں کام شروع کردیا گیا ہے
اور مصر میں، اس کام کی تکمیل کا بیڑا پروفیسر حسن الاعظمی نے اٹھایا ہے۔
ہم لندن۔ نیویارک۔ ڈربن (جنوبی افریقہ) میں بھی بزمیں قائم کرنے کا کام نہایت
کامیابی سے کررہے ہیں۔ اور جنگ کے بادلوں کے پوری طرح چھٹ جانے
کے بعد یورپ کے دیگر دارالسلطنتوں، آسٹریلیا۔ چین اور جاپان میں بھی
اس کام کی تکمیل کی طرف توجہ کی جائے گی۔

خدا سے میری دعا ہے کہ وہ اِس شاعرِ مشرق کے پیام کو دنیا
کے ہر گوشہ اور ہر مسلمان کے کان تک پہنچا دے۔ تاکہ ہم اس مفکرِ اعظم کے
اعلیٰ خیالات سے مستفید ہوکر اپنی کھوئی ہوئی منزل کو جلد سے
جلد پاسکیں۔

اِس کتاب کے آخر میں علامہ ڈاکٹر عبدالوہاب عزّام مصری نوجوان لیڈر

قامت "جمعية اقبال" بحيدرآباد بنشر هذا الكتاب وهو من أول المطبوعات التى نشرت من هذه الجمعية إلى اليوم. قد شكلت هذه الجمعية ومركزها الرئيسى بحاضرة الدكن منذ خمسة أعوام لنشر رسالة العلامة اقبال وتعميم فلسفتها وقد قدمت فى هذه المدة القصيرة خدمات جليلة - ومن مقاصدها الهامة وأغراضها الخاصة انشاء فروع لها فى جميع الأمكنة المركزية للعالم ولا سيما فى كل البلاد الاسلامية الشهيرة - وابتدأ العمل فى هذا الخصوص بايران وافغانستان والعراق وغيرها، ووعد الأستاذ الأعظمى بتشكيل فرعها الخاص بمصر فى مستقبل قريب.

نسعى الآن سعيا مستمرا بانشاء فروعها فى لندن ونيويارك و الافريقية الجنوبية وبودنا أن نتقدم ايضا بعد زوال خطرات الحرب وآثارها الى حاضرات الأوروبا الباقية واستراليا والصين واليابان لننشئ فى هذه المدن العظيمة فروع الجمعية.

وأدعو الله أن يعمم رسالة أكبر شعراء الشرق هذه ويوصلها الى جميع أذان المسلمين وفى كل أنحاء العالم لنجد منزلنا المفقود فى أسرع مدة بالاستفادة من أفكار هذا المفكر الأعظم الخالد.

وقد أضيف أخيرا الى هذا الكتاب كثير الفوائد مقالات

(پرنسپل کلیۃ اللغۃ العربیۃ، جامعہ ازہر)، اور شیخ الصادی علی شعلان مصری (من علماء الازہر) کے بعض اہم مضامین اور قصائد بھی شامل کئے گئے ہیں، جن کے مطالعہ سے علامہ اقبال کی عظمت اور اُن کے اعلےٰ تخیلات کی اہمیت کا اندازہ ہوسکے گا

آخر میں میری دعا ہے کہ خداوند تعالیٰ اس کتاب کو مقبول عام بنائے اور علامہ اقبال کے تخیلات سے مسلمانوں کو مستفید فرمائے۔ آمین۔

(نواب) حسن یار جنگ
صدر مرکزی بزم اقبال
حیدر آباد دکن۔ ہند

بیگم پیٹھ
۲۶۔ محرم الحرام ۱۳۶۵ھ
یکم۔ جنوری ۱۹۴۶ء

زعيم الشباب الدكتور العلام عبد الوهاب عزّام عميد كليّة اللغة العربية وقصائد الشيخ الصاوى على شعلان بلبل الأخوة الصداع ونستطيع أن نفهم عظمة اقبال وأهمية أفكاره العالية بمطالعة هذه القصائد والمقالات

وأدعو الله أخيرا أن يعمّم هذا الكتاب ليستفيد بتوسطه من تعاليم العلامة اقبال المسلمون قاطبة - آمين

**حسن يارجنك**

رئيس جمعية اقبال المركزية
حيدرآباد الدكن
الهند

فى ٢٦ محرم الحرام سنة ١٣٦٥ هـ
الموافق أول يناير سنة ١٩٤٦ م

# تعارف

از

سر شیخ عبدالقادر بالقابہ

چیف جسٹس بہاولپور پنجاب

و

سابق مدیر رسالہ 'مخزن'

# تعارف

پروفیسر محمد حسن اعظمی صاحب (عالم ازہر یونیورسٹی قاہرہ) ہمارے ملک کے اُن چیدہ اصحاب میں سے ہیں جن کی شہرت وطن کی حدود سے بڑھکر دور دراز بیرونی ملکوں تک پہنچی ہوئی ہے۔ آپ اعظم گڑھ (یو۔پی) کے رہنے والے ہیں، ہندوستان میں علوم مشرقی کی تحصیل کے بعد شوقِ علم انھیں کشاں کشاں مصر کو لے گیا، وہاں وہ جامعۂ ازہر میں مدارجِ علمی طے کرتے ہوئے قاہرہ کی مشہور مصری یونیورسٹی کے پروفیسر ہوگئے، اور انھوں نے زبانِ عربی میں یہاں تک دسترس حاصل کی، کہ اُن کی تحریریں وہاں کے اخباروں اور ادبی رسالوں میں مقبول ہونے لگیں، اس کے بعد انھوں نے بہت سی کتابیں عربی میں تصنیف کیں جو نگاہِ پسندیدگی سے دیکھی گئیں، اُن کتابوں میں "شرحِ دیوان الامیر تمیم الفاطمی" سب سے زیادہ مشہور ہے۔ اِس کتاب کو حکومتِ مصر نے قاہرہ کی ہزار سالہ جوبلی کے جشن کے لئے شایع کیا ہے۔

بعض کتابوں کے ذریعے آپ نے اہلِ مصر کو ہندوستان کے تاریخی اور دیگر حالات سے آگاہ کیا۔ پھر مصر کے حالات پر آپ نے اُردو میں کتابیں لکھیں

تاکہ دونوں ملکوں کو ایک دوسرے سے دلچسپی ہو اور یہ دلچسپی اَدبی اور تجارتی تعلقات کی ترقی کا زینہ بنے۔

لغتِ عربی کے متعلق بھی آپ چند کتابیں لکھ رہے ہیں جن میں المُعجم الأعظم یا عربی اُردو لغات چار جلدوں میں ہوگی، اور دوسری اُردو عربی لغات، اس کی بھی چار جلدیں ہوں گی۔

ایک کتاب فلسفۂ اقبال پر عربی میں لکھی ہے، جس کے ذریعے سے اُنھوں نے مصر کے ذی علم طبقہ کو اقبال سے روشناس کیا۔

ہندوستانی مدارس میں عربی کو ہر دلعزیز کرنے کے لیۓ القرآۃ الاعظمیۃ، المُکالمۃ الاعظمیّۃ اور مدارس العربیّۃ کے نام سے متعدد کتابیں شائع کی جا چکی ہیں۔ یہ کتابیں کلیّۃ اللغۃ العربیۃ کے نصاب میں داخل کر لی گئی ہیں۔

اِن علمی خدمات کے علاوہ ایک بڑا کام جو اعظمی صاحب نے انجام دیا ہے، وہ یہ ہے کہ اُنھوں نے مصر اور دیگر اسلامی ممالک کے علماء اور ادیبوں کے تعاون سے ایک عالمگیر جماعت مصر میں قائم کی ہے جس کا نام الأخوّۃ الاسلامیّۃ ہے۔ اس جماعت کے سابق صدر مرحوم علامہ طنطاوی جوہری مفسّرِ قرآن، اور موجودہ رئیس جناب ڈاکٹر عبدالوہاب عزّام ایک مصری فاضل ہیں، جو مصری یونیورسٹی میں علومِ مشرقیہ کے

صدر شعبہ ہیں۔ اور اس عالمگیر جماعت کے جنرل سکریٹری اعظمی صاحب ہیں۔ اِس جماعت کے اکثر اراکین ہمارے ڈاکٹر سر محمد اقبال مرحوم کے کلام کے مداح ہیں۔

اس جماعت کے صدر دفتر قبۃ الغوری قاہرہ میں ہر ہفتہ علامہ ڈاکٹر سر محمد اقبال کے فلسفہ و خیالات کی تشریح و توضیح پر مصری ادبا و علماء لکچر دیتے ہیں۔ ان مجالس میں قابل رشک دلچسپی لینے والے ایک مصری ادیب الشیخ الصاوی شعلان ہیں۔ وہ عربی نظم خوب لکھتے ہیں۔ اُنھوں نے اقبال کے بہت سے اشعار کو عربی نظم کا جامہ پہنایا ہے۔ اقبال ہندی نژاد ہوتے ہوئے اور فارسی و اُردو میں شعر کہنے کے باوجود عربی زبان، اور عربی تہذیب و تمدن کا دلدادہ تھا، جیسا اُس کے مصرع سے ظاہر ہوتا ہے

ع عجمی خم ہے تو کیا، مے تو حجازی ہے مری

وہ اگر آج زندہ ہوتا تو یہ دیکھکر کہ اس کا کلام عربی زبان کی وساطت سے عربوں میں پھیل رہا ہے بہت خوش ہوتا۔

اعظمی صاحب اپنی یونیورسٹی سے رخصت لیکر لیبیا کی جنگ سے کچھ عرصہ پہلے اس غرض سے ہندوستان میں آئے تھے کہ اپنی سوسائٹی کی شاخیں ہندوستان میں قائم کریں۔ اور اہل ہند سے دوستی پیدا کرنے کا جو شوق اُنھوں نے مصریوں میں

میں پیدا کیا ہے۔ اس کا جواب ادھر سے بھی شروع ہو، تاکہ یہ رابطہ دونوں ملکوں کو نفع بخشے مگر اتفاق یہ ہوا کہ اُن کے آنے کے بعد جلد ہی جنگ کی شدت زیادہ ہوگئی اور بحری راستے بڑی حد تک مسدود ہوگئے۔ اس طرح اُنھیں دیر تک یہاں ٹھہرنا پڑا ممکن ہے کہ انھیں اپنے وطن کے فرائض کی زیادہ کشش ہو، لیکن اُن کا یہاں رہنا اُن مقاصد کے لئے جو اعظمی صاحب کے پیشِ نظر ہیں مفید ثابت ہو رہا ہے۔

اُنھوں نے حال میں ایک کتاب لکھی ہے، جو ہے تو چھوٹی سی، مگر نہایت قدر کے قابل ہے۔ اس میں تھوڑی سی جگہ میں اقبال مرحوم کا "فلسفۂ حیات و موت" وضاحت سے اور بہت مؤثر پیرائے میں بیان کیا گیا ہے۔ اس کتاب کی یہ عجیب صفت ہے کہ یہ اُردو میں بھی ہے اور عربی میں بھی، نظم میں بھی ہے اور نثر میں بھی۔ اس کی بنیاد تو ایک تقریر ہے جو ڈاکٹر رضی الدین صدیقی صاحب نے "یوم اقبال" حیدرآباد کے موقعہ پر اُردو میں کی۔ ڈاکٹر صدیقی صاحب آج کل عثمانیہ یونیورسٹی کے پروفیسر ریاضی ہیں۔ اُن کی یہ تقریر اعظمی صاحب کو پسند آئی، اُنھوں نے چاہا کہ عرب ممالک کے مسلمان بھی اقبال کے فلسفۂ حیات و موت سے مستفید ہوں۔ اُنھوں نے اس تقریر کو عربی نثر میں ادا کیا، اور شیخ الصاوی شعلان صاحب مصری کی مدد سے اقبال کے اُن اشعار کا جو صدیقی صاحب کے مضمون میں پیش کئے گئے

تھے، عربی نظم میں ترجمہ کرادیا۔ اس عربی حصہ نظم و نثر کی داد تو اہل زبان دے سکیں گے، مگر اس کی سلاست کی بابت اتنا کہا جا سکتا ہے کہ ہم کم علموں کو بھی عربی حصّے کا مطلب سمجھنے میں زیادہ دشواری نہیں ہوئی۔

ایک اور چیز جو اس ترجمہ کو دیکھکر نظر آئی وہ یہ ہے کہ کئی جگہ اُردو میں جو مطلب ہمارے اقبال نے ایک شعر میں ادا کیا ہے، اُس کو پوری طرح ادا کرنے میں عربی کے ناظم کو دو شعر لکھنے پڑے ہیں۔ یہ تو میرا ہمیشہ سے عقیدہ تھا کہ اُردو میں دقیق مطالب کو عمدگی سے ادا کرنے کی صلاحیت ہے، اور وہ قدیم اور زیادہ ترقی یافتہ زبانوں کی خوبیاں پیدا کر رہی ہے۔ مگر یہ نہیں معلوم تھا کہ بعض اوقات اختصار کے لحاظ سے اُردو اُن سے بازی لے جا سکتی ہے، بشرطیکہ لکھنے والا ایسا باکمال ہو جیسے اقبال تھا۔

شیخ الصاوی شعلان کے اشعار کے متعلق یہ اعتراف واجب ہے کہ وہ اُردو اور فارسی اشعار کے مطالب کو صحیح طور پر ادا کرنے میں اچھی طرح کامیاب ہوئے ہیں۔

کلامِ اقبال کے کئی حصّے انگریزی، فرانسیسی، جرمن اور اطالوی زبانوں میں ترجمہ ہو چکے ہیں، لیکن دنیائے اسلام کے اہم ترین حصص عربی بولنے والی قوموں سے

پرہیں، اس لئے اُن تک اقبال کے پیغامِ حیات کا پہنچنا بہت اُمید افزا ہے۔
اقبال کے ترانۂ ملّی کا منظوم عربی ترجمہ بھی اس کتاب میں درج کیا گیا ہے،
یہ ترجمہ نہایت دلکش ہے۔ اس کا مُلکی ترانہ اور ملّی ترانہ دونوں اپنی جگہ لاجواب ہیں۔
مُلکی ترانہ لکھنے کا خیال میں نے اُن کے سامنے پیش کیا تھا، اور اُن سے یہ کہا تھا
کہ جیسے انگریزوں کا نیشنل گیت ہر موقع پر گایا جاتا ہے اور فوجی باجے کے ساتھ
بجایا جاتا ہے، ایسی کوئی نظم ہمارے ہندوستان کے لئے ہونی چاہیئے، وہ سُنتے ہی
سوچنے لگ گئے، اور اُن کی زبان سے یہ مصرعہ نکلا:-

"سارے جہاں سے اچھا ہندوستاں ہمارا"

میں نے کہا بہت خوب ہے، اب اس نظم کو مکمل کر دیجئے۔ ایک دو دن بعد وہ نظم
مکمل ہو گئی، اور اس قدر مقبول ہوئی کہ کوئی نیشنل مجمع ایسا نہ تھا جس میں وہ گائی
نہ گئی ہو۔ اس کی قبولیت کو دیکھکر بعض اور دوستوں کو یہ خیال آیا کہ اقبال سے کہیں
کہ جیسا گیت ہندوستان کے لئے لکھا ہے، ویسا ہی دنیائے اسلام کے لئے لکھا
جائے۔ اقبال کے لئے یہ تجویز اور بھی دلپذیر ثابت ہوئی، اور ترانۂ ملّی نظم ہو گیا،
جس کا مطلع ہے:-

چین و عرب ہمارا ہندوستاں ہمارا
مُسلم ہیں ہم، وطن ہے سارا جہاں ہمارا

معلوم نہیں اِن دو مصرعوں میں کتنی تاثیر ہے کہ یہ شعر اب بیرونی ملکوں میں جہاں کہیں مسلمان ہیں مقبول ہوگیا ہے۔

دیکھیئے یہ شعر عربی لباس میں کیسا سجا ہے :۔

الصِّینُ لَنَا وَالعُرْبُ لَنَا　　وَالهِندُ لَنَا وَالکُلُّ لَنَا

أضحَی الإسلامُ لَنَا دِیْنًا　　وَجَمِیْعُ الْکَوْنِ لَنَا وَطَنَا

عربی کے اُستاد نے بحر بھی خوب چُنی ہے، جو نوجی باجے کے ساتھ بہت بھلی معلوم ہوگی، اعظمی صاحب بتاتے ہیں کہ مصر اور عراق کے بعض مدارس میں لڑکے جھوم جھوم کر یہ ترانہ پڑھتے ہیں، اور یہ عالمگیر جماعت الاخوۃ الاسلامیہ قاہرہ کا خاص ترانہ مقرر کیا گیا ہے جو تقریبًا تمام دنیائے اسلام میں منتشر ہو چکا ہے۔

اِن چار مصرعوں میں جو میں نے عربی ترجمے سے نقل کئے ہیں۔ میرے اس قول کی تصدیق بھی ہوتی ہے، کہ اُردو کے دو مصرعوں کا مطلب چار مصرعوں میں سمایا ہے لیکن ازرہِ انصاف ہمیں یہ بھی تسلیم کرنا چاہیئے کہ چھوٹی بحر کی وجہ سے دو مصرعوں سے کام نہیں نکلتا تھا۔ اور ساتھ ہی اِس آزاد ترجمہ میں ایک دو خوبیاں اُردو سے بڑھکر پیدا ہوگئی ہیں۔ مثلاً "وَالکُلُّ لَنَا" نے اس مصرعے کے مضمون کو بلند تر کر دیا ہے۔ اور "أضحَی الإسلامُ لَنَا دِیْنًا" میں بھی ایک شان ہے جو اُردو

میں اس قدر خوبصورتی سے نہیں ادا ہوئی تھی۔ گو ہندوستان کے شاعر نے "مسلم ہیں ہم" کہتے ہوئے بہت کچھ کہہ دیا تھا۔

کتاب کے اخیر میں فاضل مترجموں نے "الاخوۃ الاسلامیہ" کی طرف سے اسلامی برادری پر ایک عربی نظم لکھی ہے جو روحِ اخوت سے مملو ہے۔ اگر اُردو نظم میں اس کا ترجمہ ساتھ ہوتا تو بہت موزوں ہوتا۔

یہ کتاب اپنی طرز کی ایک نرالی چیز ہے، اور اُمید قوی ہے کہ یہ ہندوستان اور مصر دونوں ملکوں میں مقبول ہوگی۔ بلکہ جہاں کہیں عربی بولی یا سمجھی جاتی ہے وہاں اقبال کے پیام کا یہ حصہ اس کے ذریعہ پھیل جائے گا، کہ مسلمان کا خاصہ ہے کہ موت سے نہ ڈرے اور موت کو زندگی کی ایک آئندہ منزل کا راستہ سمجھے، اور اس کا عمل یہ ہو کہ موت زیست اور زیادہ پائدار زیست کا ذریعہ ہے۔ اقبال نے اپنی جوانی کے اُردو کلام میں یہی بلند خیال ایک سہل ممتنع مصرعے میں یوں ادا کیا تھا ع۔

"جسے مرنا نہیں آتا، اُسے جینا نہیں آتا"

عبدالقادر

# مقدّمة

بسم الله الرحمٰن الرحيم

الحمد لله حمداً كثيراً مباركاً فيه كما يحب ربّنا ويرضىٰ، والصّلوٰة والسّلام على سيّدنا محمّد القائل فيه ربّه ولسوف يعطيك ربّك فترضىٰ، وعلى اٰله وصحبه وتابعيه الى يوم الدين ۔

وبعد فقد ألقى حضرة العلامة الدكتور رضى الدين الصّديقى الاستاذ بالجامعة العثمانية بحيدر اباد دكن محاضرة باللغة الأردية عن فلسفة الحياة والموت فى نظر المغفور المرحوم الدكتور محمد اقبال الشاعر الاشهر وما وصلت هذه المحاضرة إلى حضرة الاستاذ الشيخ محمد حسن الاعظمى الذى كان اذذاك مدرّسا بالجامعة المصريّة بالقاهرة حتى قام بترجمتها إلى اللغة العربيّة باسلوب رائع فأعجب بها الازهريون والمصريون المثقفون و نشرت فى كبريات الجرائد اليوميّة والمجلات الاسبوعية ۔

والاستاذ الشيخ محمد حسن الاعظمى شديد الذكاء قوى
الارادة جرئ قوى الايمان شديد الثقة بنفسه كاتب خطيب
من اكبر دعاة الجامعة الاسلامية الحقة ولما ذهب إلى مصر
وانخرط فى سلك الطلبة بالجامع الازهر الشريف ورأى بفراسته
أن تربة مصر هى لتربة التى يرجوها لتحقيق دعوة الوحدة الاسلامية
أخذ يبث دعوته بين الطلبة والعلماء فأجابوه وتعرف بالعظماء
والوزراء فأحبوه وأجلوه، فلما استوثق من النجاح دعا وهو ذلك
الطالب لهندى) إلى تاليف جمعية باسم الاخوة الاسلامية فتألفت
برياسة الاستاذ الجليل الدكتور عبد الوهاب بك عزام الاستاذ
بالجامعة المصرية ورئيس لقسم الشرقى فيها وسرعان ما انضم اليها
فطاحل العلماء والوزراء كالمرحوم الاستاذ الشيخ طنطاوى جوهرى
وفضيلة الشيخ صاحب لمعالى مصطفى باشا عبد الرازق وكان هذا
وزير الأوقاف فمنح الجمعية مكانا له عظمته فى وسط القاهرة
فعظمت الجمعية وانتخب أعضاؤها الاستاذ الاعظمى سكرتيرا
عاما فاذا ذهبت الى مقر الجمعية ترى جمعية الاقوام الاسلامية

التي تضم المصري والهندي والصيني والجاوي والتركي وغيرهم من سائر الاقطار الاسلامية وكلهم كأسرة واحدة - الامر الذي كان يسعى الى تحقيقه السيّد جمال الدين الافغاني ولم يتحقق الا على يد هذا الازهر الهندي الشيخ الاعظمي - ثم ماذا؟ طمح الشيخ الاعظمي إلى شئ له قيمته فسعى سعيا حثيثا بمساعدة من عرفهم من العلماء والادباء حتى جعل للغة الاردية من اللغات التي تدرس بالجامعة المصرية التي عيّنته أستاذًا لهذه اللغة وادابها - ولهذا ازداد اتصاله باساتذة الجامعة مثل الاستاذ الدكتور طٰه حسين بك والاستاذ عبدالحميد عبادي والاستاذ احمد امين والاستاذ الدكتور حسن ابراهيم وغيرهم كثير من الذين عرفوا نبوغه فاحبّوه وأجلوه - وقد اخذ عنه اللغة الأردية الاستاذ الدكتور عبدالوهاب عزام والاستاذ الصاوي شعلان الذي حوّل الاشعار الارديّة في "الحياة والموت" الى اللغة العربية -

نال الاستاذ الاعظمي شهادة العالمية من الجامعة الازهريّة بتفوق غبطه اهل اللسان العربي عليه، وله مؤلفات شتّى بعضها موضوع وبعضها

مترجم منها ما تم طبعه ومنها ما هو تحت الطبع كما أن بعضها بالعربية والاردية وبعضها بالعربية مثل شرح ديوان الامير تميم الفاطمى وبحث فى الشيعة ومحاضرات عن مصر والقراءة الاعظمية والمكالمة الاعظمية وجامع القواعد ومدرس العربية ومبادئ اللغة العربية والرسائل الاعظمية والمعجم الاعظم وفتى الهند وغيرها۔

ولا يتكلم الا باللغة العربية الفصيحة التى تطاوعه الفاظها و تأتى اليه طائعة معانيها۔ يؤتى الحكمة من يشاء ومن يؤت الحكمة فقد أوتى خيرا كثيرا۔ هذا ويحسن بنا قبل أن نختم هذه العجالة أن ننوه بما تضمنته فلسفة الحياة والموت لاسيما اثناء هذه الحرب الطاحنة من أن ذلك سيفيد المسلمين عموما وشبانهم خصوصا وقد شعر بهذا طلاب الازهر من الاقطار الاسلامية فترجموا الى لغاتهم المختلفة ونشروها فى جميع أنحاء العالم الاسلامى وهذا ولا شك سيكون سببا فى توثيق عرى الوئام بين المسلمين جميعا۔ ولعل هذا الكتاب هو الاول فى بابه من أنه جاء للمسلمين كافة وخلد

ذكر منشئه وهو الدكتور المرحوم محمد اقبال، ونرجو أن ينسج كثير من اخواننا المسلمين خصوصا المصريين على منواله حتى يتم الاخاءُ بين الجميع ويصبح المسلمون مع بُعد الشقة كأُسرة واحدة اذا تألم عضو منها تألم لأجله بقية الأعضاء. نسألُ الله أن يجزى السبب فى بثّ هذا المبدأ السّامى بيننا وهو فضيلة الأُستاذ الشيخ محمد حسن الأعظمى، سدد الله خطاه وأبلغه ما يتمناه انه قريب مجيب.

محمد رزق المصرى

من علماء الأزهر

# تصدير الكتاب

بقلم الدكتور عبد الوهاب عزام رئيس جماعة الاخوة الاسلامية مصر

محاضرةٌ ألقاها فی حفلةٍ لتأبين "إقبال" فی الهند باللغة الأردية الدكتور رضی الدين الصديقی (الحائز جائزة نوبل ورئيس قسم العلوم الطبيعة بالجامعة العثمانية بحيدرآباد دكن) وترجمها الی العربية الأستاذ محمد حسن الأعظمی الهندی، ونظم أبياتها الشيخ الصاوی شعلان.

ويری فيها القارئُ أمثلةً بيّنةً عن اراء "إقبال" فی الحياة والموت، والجهاد والاستكانة، وصوراً من فلسفته التی جعل محورها "الذاتية" وحشد لتوضيحها كثيراً من بدائع الفكر والشعر، وعِبَر التاريخ والحياة؛ ولعلها فاتحة لامتاع قراء العربية بقطع رائعة من فلسفة إقبال" وشعره، ولاريب أنّ القوّة

والأمل فى هٰذا الشعر يلائمان أحوالنا التى تقتضى كلّ إنسان ما فى فطرته من ايمان وعزمٍ وجهاد وصبر والذى قرأ شعرَ "إقبال" بالأرديّة والفارسيّة وعانَى ترجمة الشعر نظما يعجب كل الاعجاب بمقدرة المترجمين، ويشهد أنهما أصابا التوفيقَ فى هٰذا العمل الجليل.

وسَتَنْشُرُ جماعة الأُخُوّة الاسلاميّة بمصر (المُؤَلّفة من جميع الأَقطار الاسلاميّة) عما قليل كتابًا يتضمن كثيرًا من فلسفة الاقبال وشعره. يشترِكُ فى تأليفه جماعةٌ من الأدباء المُعْجَبِيْن بهٰذا الفيلسوف الشاعر الاسلامى الخالد

عبد الوهّاب عزّام
(الأُستاذ بالجامعة المصرية - القاهرة)
رئيس كلية اللغة العربية (الازهر) و
رئيس مركز جماعة الدعوة الاسلاميّة بقية الخوري القاهرة

"اقبال نے اگرچہ شمع مسلمانوں کے دروازہ پر رکھ دی ہے، لیکن دوسرے لوگ بھی اِس سے فائدہ اُٹھا سکتے ہیں۔"

(ایک ہندو لیڈر)

اقبال کو نہ گورنمنٹ نے سمجھا نہ قوم نے، کیونکہ اگر گورنمنٹ سمجھتی تو بغاوت کے الزام میں اُسے جزیرۂ انڈیمان بھیج دیتی۔ اور اگر قوم سمجھتی، تو بغاوت کردیتی۔

سید حبیب
مدیر سیاست

# فلسفة الحياة والموت

كَانَ شَبَحُ المَوْتِ المُخِيْف الرَّهِيْب يَبْدُ وْ أَمَامَ النَّاسِ جَسِيْمًا عَظِيْمًا ، وبقدرما كانت جَسَامَتُهُ وخَطَرُه كَانَ يَبْدُ وفِي عينِ" إقبال "ضَئِيْلاً مُتلاشِيًا لعلّه كان يَرىٰ أنّ العَقَبَةَ الكَؤُوْدَ فِي طريق رُقِّي المُسْلِمين هِي مخافةُ المَوْت وَوَجَدَ أن خوف الموت معناه أمرٌ واحد، وهُوَ ترجيحُ حَيَاة الذِلّة والعُبُوْدِيّة علىٰ مَوْت الشرف والكرامة فحاوَل أن يَنْتَزِع هٰذا المَرَض النفسيَّ من صدورأهل الاسلام مُبيِّنًا أنّ خَوف الموت والايمان لايجتمعان في قلب واحد، وأنّ الذين تَسَنَّمُوْا غارب العِزّة والشرف هم الّذِيْن حملوا رُؤُسَهُم على أكفّهم فِي ميدان الكفاح

# فلسفۂ حیات و موت

اقبال علیہ الرحمہ نے اپنی بیمار قوم کی حالت پر نظر ڈال کر معلوم کرلیا کہ جو کہنہ امراض قوم کو اندر ہی اندر کھائے جا رہے ہیں اُن میں ایک خطرناک مرض موت کا وہ ڈر ہے جو ہر کس و ناکس کے دل و دماغ پر چھایا ہوا ہے۔ یہ "خوفِ مرگ" وہ بلا ہے، کہ اگر یہ کسی قوم کو لگ جائے تو وہ قوم غیرت اور آزادی کی موت پر بے عزتی اور غلامی کی زندگی کو ترجیح دیتی ہے۔ اور پھر وہ پستی اور ذلت کے سب سے بڑے گڑھے میں گر جاتی ہے، جہاں اُس کو اغیار کی ٹھوکروں کے سوا کچھ نصیب نہیں ہوتا۔ اقبال نے اس خوف و ہراس کے خلاف مسلسل جہاد کیا ہے، اور بارہا یہ نکتہ سمجھانے کی کوشش کی ہے کہ اگر ہم بحیثیت ایک قوم کے زندہ رہنا چاہتے ہیں، تو ہمیں موت

لا تنخلعُ قلوبُهم فرَقًا ولا ترتعشُ عزائمهم جُبنًا۔ وإنّما يُقبِلون على الموت إقبالهم على العُرس، مؤمنين بالفوز في الدّنيا والسّعادة بلقاءِ الله۔ "قل هل تربّصون بنا إلّا إحدى الحُسنيين" فإمّا النّصرُ وإما موتٌ فيه الفخر"

ثمّ يذكّرنا بأسلافنا الماضين الّذين ملكوا الممالك وأذلّوا الدّول، ووطئت خيولهم القلاع والحصون وما اشتروا هذا المجدَ إلا بدمائهم، فهو في قصيدته "الشكوى" يذكّرنا بهذه الحقيقة في جلاء حيث يقول:

فوقَ الصّوامِعِ والكنائِسِ صوتُنا
قدْ كانَ يعلُو بالأذانِ جِهارا
تترنَّمُ الصَّحراءُ في إفريقيا

سے ذرّہ برابر بھی نہیں ڈرنا چاہیئے۔ انفرادی اور اجتماعی تاریخ کا مطالعہ کریں تو ہم دیکھیں گے، کہ وہی شخص یا وہی گروہ کچھ نمایاں کام کرگیا ہے جس کا دل موت کے خوف سے بالکل مبّرا تھا۔ ظاہر ہے کہ کسی انسان کی جسمانی زندگی پر سب سے بڑی مصیبت جو وارد ہوسکتی ہے وہ موت ہے، اور اگر کوئی شخص اسی کو خاطر میں نہ لاتا ہو تو پھر اسکی زندگی کی گہرائیوں اور بلندیوں کی انتہا نہیں۔

اقبال ہمیں یاد دلاتے ہیں کہ ہمارے اسلاف نے مشرق و مغرب پر اپنا سکّہ بٹھا دیا، اور انسانی تہذیب و تمدن کے ہر شعبہ میں حیرت انگیز ترقیاں کیں، تو اسکی بڑی وجہ یہ بھی تھی کہ وہ خوف کے احساس سے پاک تھے اور اپنی مہمّوں میں سر کو ہتھیلی پر لئے پھرتے تھے۔ چنانچہ "شکوہ" میں فرماتے ہیں :-

تھے ہمیں ایک ترے معرکہ آراؤں میں!
خشکیوں میں کبھی لڑتے، کبھی دریاؤں میں
دیں اذانیں کبھی یورپ کے کلیساؤں میں

بِصَلاتِنَا وَتُسَابِقُ الأَطْيَارَا
كُنَّا نُقَدِّمُ لِلسُّيُوفِ صُدُورَنَا
لَمْ نَخْشَ يَوْمًا غَاشِمًا جَبَّارَا
وَكَأَنَّ ظِلَّ السَّيْفِ ظِلُّ حَدِيقَةٍ
خَضْرَاءَ تُنْبِتُ حَوْلَنَا الأَزْهَارَا

ثُمَّ يَقُولُ:

لَوْ قَرَّتِ الآسَادُ فِي آكَامِهَا — لَمْ يَلْقَ غَيْرَ ثَبَاتِنَا المَيْدَانُ
وَكَأَنَّ نِيرَانَ المَدَافِعِ فِي صُدُو — رِ المُؤْمِنِينَ الرَّوْحُ وَالرَّيْحَانُ

وَيَصِفُ ذٰلِكَ المُسْلِمَ الَّذِي يَنْطَلِقُ كَالسَّهْمِ النَّافِذِ إِلَى العَدُوِّ بَعْدَ أَنْ يُكَبِّرَ تَكْبِيرَةَ الجِهَادِ فِي المَيْدَانِ، يَقُولُ:

ذٰلِكَ المُؤْمِنُ المُجَاهِدُ يَغْشَى — غَمْرَةَ الحَرْبِ وَالرَّدَى يَخْشَاهُ
تَحْتَ ظِلِّ السُّيُوفِ مَاضٍ قَوِيٌّ — دِرْعُهُ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللهُ

کبھی افریقہ کے تپتے ہوئے صحراؤں میں
شان آنکھوں میں نہ جچتی تھی جہانداروں کی
کلمہ پڑھتے تھے ہم چھاؤں میں تلواروں کی
ٹل نہ سکتے تھے، اگر جنگ میں اڑ جاتے تھے
پاؤں شیروں کے بھی میداں سے اُکھڑ جاتے تھے
تجھ سے سرکش ہُوا کوئی تو بگڑ جاتے تھے
تیغ کیا چیز ہے؟ ہم توپ سے لڑ جاتے تھے

ایک مرد مسلمان کا یہ حال تھا کہ میدان کارزار میں نعرۂ تکبیر لگا کر مقابلہ کے لئے کود پڑتا تھا:-

مرد سپاہی ہے وہ اُس کی زرہ لا الٰہ
سایۂ شمشیر میں اُس کی پنہ لا الٰہ

یا اب یہ حال ہے کہ موت کے اندیشہ سے ہمارا دل کانپتا رہتا ہے

وَيَتَبَيَّنُ لنا بعد ذٰلك أنّ الحالة قد تغيّرت ، وأن سُنَّة الأقوام قد تبدّلت، واستحكم الجُبْنُ فى قُلُوب الكثيرين من المسلمين، وأصبحت وجوههم تَصفرُّ اصفرار الشمس عند الأصيل إذا ذُكر الموتُ أو الحربُ۔ ثُمّ يُخاطب الذين يمنعون الجهاد، ويبيّن لهم أنّ واعظكم أصبح فى المساجد غيرَ نافعٍ للأمّة ولا مُغنٍ عنها فى حياتها الحاضرة شيئًا:

لم يَبقَ فى يدِ مسلمٍ درعٌ ولا
سيفٌ يَصولُ به ليومِ جهادِ
ولو أنّه وجد السُّيوفَ فهل له
ذوقُ الخلودِ وحُبُّ الإستشهادِ
من كان يجزع من منيّةِ كافرٍ
هل يستطيبُ مصارعَ الأمجادِ

اور ہمارا جسم ہلدی کی طرح زرد ہو جاتا ہے۔ اس خوف سے ہم اس قدر مغلوب ہو گئے ہیں کہ اگر زمانہ کے انقلاب نے ہمارے افراد کو شاہی کی بجائے خاکبازی پر مجبور کر دیا ہے تو ہمارے مرشدانِ خود بیں قوم کو اپنی بے بسی کی طرف توجہ دلانے کے بجائے فتویٰ دے رہے ہیں کہ یہ زمانہ ہی ایسا ہے کہ اس میں اب تلوار کی ضرورت نہیں رہی۔ جناب شیخ سے اقبال عرض کرتے ہیں کہ مسجد میں اب آپ کا یہ وعظ غیر ضروری ہے، کیونکہ

"تیغ و تفنگ دستِ مسلماں میں ہے کہاں"
ہو بھی تو دل ہیں موت کی لذت سے بے خبر
کافر کی موت سے بھی لرزتا ہو جس کا دل
کہتا ہے کون اُسے کہ مسلماں کی موت مر

(اور اسی مضمون کو اکبر الہ آبادی مصوّر قومیات اس طرح ادا کر گئے ہیں:
گوشۂ مسجد میں کارِ شیخ اب بنتا نہیں — پیٹ کو تسکین پاتا ہے مگر تنتا نہیں)

إذا كان المرءُ مُخلِصًا للهِ حَقَّ الإخلاص، وإذا كان واثِقًا بأنّ الموتَ ليس إلا العقبةَ الأُولى الّتي يجتازها المرءُ إلى الحظيرةِ الأبدِيّة والمُتعَة بلقاءِ الله - أقولُ إذا كانَ الإيمانُ هكذا فلا محَلَّ لخوفِ الموت - أمّا أولئك المضطرّون الخائفون فهم شاكّون في لِقاءِ الله وفي الخُلُود، ثم هم يعبدون المال ويُؤثِرون الحَياة الدّنيا ويظنّون أن هذه الحياة المادّيّة هي المرحلةُ الأخيرةُ للسعادة، لذلك يخشون أن يموتوا فيحُرموا

وإقبالُ يحكُمُ على هؤلاءِ بأنّهم فُقَرَاءُ وأن نارَهُم لا تُساوي التراب وهم على كل حال سَيَمُوتُون طوعًا أو كرهًا:-

المُؤمِنُ الحقُّ كانَ اللهُ غايتَهُ ... واللهُ كانَ لديْهِ السّمعَ والبصَرَا

والآنَ أضحى إلهُ المالِ كعبتَهُ ... وخوفُهُ الموتَ أفناهُ وما شعَرَا

اقبال متعدد موقعوں پر مختلف پیرایوں میں یہ نکتہ سمجھاتے ہیں، کہ موت کا ڈر صرف اُن ہی لوگوں کو ہوسکتا ہے جو اُس کو فنائے کامل سمجھتے ہیں اور آخرت پر یقین نہیں رکھتے، لیکن جو لوگ موت کو آئندہ زندگی کا پیش خیمہ سمجھتے ہیں اُنھیں مرنے کی کچھ پروا ہ نہیں ہوتی۔ دنیائے اسلام کا سب سے بڑا فتنہ یہی ہے کہ جن کی حیات اور موت خدا کے لئے ہونی چاہیئے تھی وہ یا تو مال وزر کی محبّت میں گرفتار ہیں یا موت کے خوف سے پریشان۔

آں کہ بُود اللہ اُو را ساز و برگ

فتنۂ او حُبِّ مال و ترس مرگ

---

سِيَّانِ فِي الشِّرْكِ هٰذَا عَابِدٌ ذَهَبًا

يَسْعَى إِلَى جَمْعِهِ أَوْ عَابِدٌ حَجَرَا

يَا مُؤْمِنًا بِلِقَاءِ اللهِ مَالَكَ فِي

ذُعْرٍ مِنَ الْمَوْتِ قَدْ أَشْبَهْتَ مَنْ كَفَرَا

قَدْ عَادَ قَلْبُكَ مَيْتًا بَيْنَ أَضْلُعِهِ

كَأَنَّهُ فِي حَنَايَا الصَّدْرِ قَدْ قُبِرَا

مَنْ كَانَ يَحْسَبُ أَنَّ الْمَوْتَ هَاوِيَةٌ

وَأَنَّهُ عَدَمٌ يَسْتَأْصِلُ الْبَشَرَا

فَنَارُ امَالِهِ يَنْحَطُّ عُنْصُرُهَا

إِلَى التُّرَابِ وَيَلْقَى الْمَوْتَ مُحْتَقَرَا

---

لَمَّا كَانَ سُمُّ الْمَوْتِ سَارِيًا فِي كُلِّ الدِّمَاءِ الْبَشَرِيَّةِ

ہمچو کافر از اجل ترسندۂ

سینہ اش فارغ ز قلبِ زندۂ

مرگ را چوں کافراں داند ہلاک

آتشِ او کم بہا مانندِ خاک

غرض اقبالؒ کو جب یقین ہو جاتا ہے کہ موت کے خوف کا

فَقَد حَاوَلَ "اِقبَالٌ" أَن يُوجِدَ من السُّم نفسِهِ ترياقًا، وَكيفَ استَطَاعَ أَن يَصلَ بِمَهارَةٍ إلى استخلاص هٰذا الدواءِ الغريب؛ إنّه عَمَدَ إلى تذكيرنا بأنّ الموت أمرٌ محتومٌ وأنّ لِكُلِّ إنسان أَجلًا محدودًا، وإذا كانت هذه النهايةُ قضاءً نافذًا في الخلائق، فالخوفُ منها لايجدى فتيلًا؛ ومُحاوَلةُ الفرارِ مع كونها جُبنًا وإِخطاطًا في الوجدان مُخالِفَةٌ لِحُكمِ العقل وصَوابِ التفكير أَيضًا. فالعَاقِلُ لايُفكِّرُ في النجاة من القضاءِ المُبرَمِ، كما لايُفكِّرُ في أن ينفُذَ من أقطار السماوات والأرض، وَهو في هذه الحالة الى الجنون أقربُ وبالمجانين أشبه. ولهذا عَرَضَ لنا عِدَّةَ صُوَرٍ تُمَثِّلُ فناءَ هٰذا الكون، وهي صُوَرٌ من حوادث الطَبِيعَة تُحمَلُ إلينا فنَّا بديعًا في مَنظَرِهَا الرَّهِيبِ المُخِيفِ، وتُذكِّرُنَا عند مُطالعتها بعوالم السّماوات والأرض جميعًا في

یہ زہر ہمارے خون میں سرایت کر چکا ہے - تو
اُس کے اثر کو زائل کرنے کے لئے وہ مختلف تریاق
استعمال کرتے اور ہر طرح ثابت کرنے کی کوشش
کرتے ہیں کہ موت سے ہمیں کوئی ڈر نہ ہونا چاہیئے.
اِس ضمن میں وہ سب سے پہلے موت کے عالمگیر اور
اٹل ہونے کی طرف ہماری توجہ مبذول کرتے ہیں،
اور بتاتے ہیں کہ جب موت سے کسی طرح مفر نہیں
تو پھر اُس سے ڈرنا بے سُود ہی نہیں بلکہ خلاف
عقل بھی ہے - جو چیز آج نہیں تو کل آنے والی ہو
اُس سے بھاگ کر کہاں جائیں -

طريقها الى الانتقال أو الزوال، تُعالج فينا خوف الموت تنبّهنا من غفلتنا وترفع عن أعيُننا أغشيةَ الغرور والركون الى زهرة الدّنيا وفِتنَتِهَا.

تَحتَ نُورِ الأفلاكِ عَيشٌ جَمِيلٌ

وَأَرَى النُّورَ يَنطَفِي وَيَحُولُ

وَعَلَى كَاهِلِ المَسَاءِ تَرَى لِلشَّم

سِ نَعشًا بَكَى عَلَيهِ الأَصِيلُ

فِي سَنَا البَدرِ لِلكَوَاكِبِ أَكفَا

نٌ تَوَارَى بِهَا الشُّعَاعُ النَّحِيلُ

بَينَمَا هٰذِهِ الجِبَالُ حُصُونٌ

وَإِذَا صَخرُهَا كَثِيبٌ مَهِيلُ

وَتُقِيمُ الأَموَاجُ فِي البَحرِ أَبرَا

جًا وَمِن أَوجِهَا الرَّفِيعِ تَزُولُ

ہر جاندار کے لئے موت کا ایک دن مقرر ہے، اور کائنات کی ہر شے کبھی نہ کبھی فنا ہو گی۔

تہِ گردوں مقامِ دلپذیر است
ولیکن مہر و ماہش زود میر است
بدوشِ شام نعش آفتابے
کواکب را کفن از ماہتابے

پرد کہسار چوں ریگِ روانے
دگرگوں می شود دریا بہ آنے

وَرِيَاحُ الخَرِيفِ تَكْمُنُ لِلزَّهْـ

رِ وَفِي ثَغْرِهِ ابْتِسَامٌ بَلِيلُ

ثُمَّ تَأْتِيهِ سَاعَةً يَذْهَبُ الزَّهْـ

رُ هَشِيمًا وَقَدْ طَوَاهُ الذُّبُولُ

لَيْسَ زَادُ المُسَافِرِينَ سِوَى الخَوْ

فِ مِنَ المَوْتِ وَالحَيَاةُ رَحِيلُ

---

رُبَّ لَحْنٍ فَاقَ البَلَابِلَ سِحْرًا

فِي ضَمِيرِ الأَوْتَارِ مَاتَ جَنِينَا

شَرَرُ النَّارِ قَبْلَ أَنْ يَبْلُغَ المَهْدَ

تَوَارَى تَحْتَ الرَّمَادِ دَفِينَا

---

گُلاں را در کمیں بادِ خزان است
متاعِ کارواں از بیمِ جان است

---

نوا نشنیده در چنگے بمیرد
شرر ناجسته در سنگے بمیرد

---

قَطَرَاتُ النَّدَى عَلَى الوَرْدِ تَجْرِي
لُؤْلُؤًا سَائِلًا عَلَى مَرْجَانِ
لَمْ تَكَدْ تُسْعِدُ النَّوَاظِرَ حَتَّى
بَدَّدَ الرِّيحُ شَمْلَهَا فِي ثَوَانِ

---

إِنَّ كَأْسَ الرَّدَى تَطُوفُ عَلَى الدُّنْـ
ـيَا وَتَسْقِي أَبْنَاءَ هَا أَجْمَعِينَا
وَبِلَا مَوْعِدٍ وَدُونَ انْتِظَارٍ
تَبْغَتُ الأَوَّلِينَ وَالآخِرِينَا
عَالَمُ الكَوْنِ كُلُّهُ عَالَمُ المَحْـ
ـوِ الَّذِي فِيهِ مَصْرَعُ العَالَمِينَا

---

زشبنم لاله را گوهر نماند
دمے ماند دمے دیگر نماند

---

فنارا بادهٔ ہر جام کردند
چہ بے دردانہ اوراعام کردند
تماشا گاہِ مرگِ ناگہاں را
جہانِ ماہ و انجم نام کردند

---

وَقَدْ حَاوَلَ أَنْ يُبدِّدَ من النفوس إستسلامها إلى الدُّنيا وإخلادها إلى نعيمها الزّائل، ودعانا إلى الحذر منها والاحتياط فيها، فقدّم هذا التشبيه الرّائع في هذه الأبيات

مَثَلُ الحَيَاةِ كطَائِرٍ مُتَرَنِّمٍ
غَنّىٰ فَأَرقَصَ حَوْلَهُ الأَزْهَارَا
مَاكَانَ أَعْذَبَ لَحْنَهُ لَكِنَّهُ
كَالحُلْمِ حَلَّقَ فِي الفَضَاءِ وَطَارَا

---

لَا يَعْلَمُ الإِنْسَانُ كَيفَ أَتَىٰ إِلَىٰ
دُنْيَا المَتَاعِبِ أَوْ مَتَىٰ يَتَرَحَّلُ

---

موت کے ہمہ گیر اور دنیا کے دو روزہ ہونے کے لئے ذیل کے اشعار میں نفیس تشبیہیں دی ہیں:-

زندگی اِنساں کی ہے مانندِ مرغِ خوشنوا
شاخ پر بیٹھا کوئی دم چہچہایا اُڑ گیا

---

آہ! کیا آئے ریاضِ دہر میں ہم کیا گئے
زندگی کی شاخ سے پھوٹے کِھلے مُرجھا گئے

---

مَا نَحْنُ فِي الأَكْوَانِ إِلَّا دَوْحَةٌ
أَوْرَاقُهَا عَمَّا قَلِيلٍ تَذْبُلُ
يَا أَيُّهَا الحِرْصُ ابْلُكِ فِي الدُّنْيَا دَمًا
دُنْيَاكَ لَيْسَ بِهَا لِحَيٍّ مَنْزِلُ

---

إِنَّ الحَيَاةَ شَرَارَةٌ لَمْ تَبْتَسِمْ
إِلَّا لِتَجْعَلَنَا لَهَا أَحْطَابَا
فِي عُرْسِ دُنْيَانَا مَآتِمُ لِلرَّدَى
تَطْوِي شُيُوخًا فِي البِلَا وَشَبَابَا

---

وَالمَرْءُ لَمْ يَبْرَحْ أَسِيرًا حَائِرًا
مَا بَيْنَ سِرِّ الأَمْسِ أَوْ لُغْزِ الغَدِ

---

اے ہوس! خوں روکہ ہے یہ زندگی بے اعتبار
یہ شرارے کا تبسّم، یہ خسِ آتش سوار
(جیسا کہ حضرت ذوق نے فرمایا ہے:۔
کیا اعتبارِ ہستیِ ناپائدار کا          چشمک ہے برق کی کہ تبسّم شرار کا)
آہ! یہ دنیا، یہ ماتم خانۂ برنا و پیر
آدمی ہے بس طلسمِ دوش فردا میں اسیر

---

إنَّ الحياةَ علىَ الأنامِ بخيلةٌ
بدَواسِها والعيشُ غيرُ مُخلَّدِ
ألموتُ فيها هيِّنٌ كنسيمِها
والعيشُ أصعبُ من منالِ الفرقَدِ

اللهُ تعالى هوَ المتفرِّدُ بالبقاءِ، وجميعُ العالمِ لابُدَّ أنْ يفنىَ، وتفسيرُ حلمِ الموتِ جرى في حياةِ الملوكِ والصَّعاليكِ والعظماءِ والسُّوقةِ. أمَّا خلودُ الإنسانِ فهوَ من تقديرِ اللهِ في الأزلِ إلّا أنَّ هذا الهيكلَ الترابيَّ الناقصَ لابدَّ أنْ يمرَّ عليهِ الموتُ، ولابُدَّ أنْ يمرَّ الإنسانُ من هذا العالمِ المملوءِ بالحوادثِ التي لم تتركْ صحراءَ ولا مدينةً، ولمْ

کتنی مشکل زندگی ہے کس قدر آسان ہے موت
گلشنِ ہستی میں مانندِ نسیم ارزاں ہے موت

---

جب یہ معلوم ہو گیا کہ غنیم موت کی یورش کبھی ٹل نہیں سکتی، اور موت ہر شاہ و گدا کے خواب کی تعبیر ہے تو پھر اس کا ڈر ہی کیا اور اس سے بھاگ کر کہاں جائیں

اِس حقیقت پر پہونچ جانے کے بعد اقبال اَب اس راز کا انکشاف کرنا چاہتے ہیں کہ خدا نے اِس کائنات کو فانی بنایا ہی کیوں، اور انسان کو اس رنج و غم میں مبتلا ہونے پر مجبور کیوں کیا؟

يَنجُ مِنهُ برٌّ ولا بحرٌ، وفي ذلك يَقُولُ:-

الرَّعدُ والبُرُوقُ وَالزَّلازِلُ
والقحطُ والآلامُ وَالنَّوازِلُ
بَنَاتُ دُنيانا الَّتِي لاتَلِدُ
إلّا خَوبًا جمرُها متقِّدُ
فِي الكُوخِ وَالقَصْرِ وفِي الصَّحرَاءِ
والمُدنِ المَنيعَةِ الشَّمَّاءِ
وَفي رِياضِ البُلبُلِ الرَّنَّانِ
وَفِي تِلالِ البُومِ وَالغِربَانِ
يَقتحِمُ المَوتُ بِجَيشِ القَدَرِ
حُصُونَ فَغفُورٍ وَبَطشَ القَيصَرِ

باری تعالیٰ خود غیر فانی ہے، پھر اُس کی قدرت سے کیا بعید تھا کہ وہ اس دُنیا کو اور اس کے ساتھ انسان کو بھی غیر فانی بناتا؟ اس کا جواب اس طرح دیتے ہیں کہ یہ دنیا اور آدمِ خاکی ابھی ناتمام ہیں، یہ پختہ اُسی وقت ہوتے ہیں جب موت کی آگ میں سے ہو کر نکلتے ہیں. موت کا سوہان ہمارے اس ناتمام پیکرِ خاکی کو ہموار کرتا ہے:-

زلزلے ہیں، بجلیاں ہیں، قحط ہیں، آلام ہیں
کیسی کیسی دخترانِ مادرِ ایّام ہیں!
کلبۂ افلاس میں، دولت کے کاشانے میں موت
دشت و در میں، شہر میں، گلشن میں ویرانے میں موت
موت ہے ہنگامہ آرا قلزمِ خاموش میں
ڈوب جاتے ہیں سفینے موج کی آغوش میں

إِذَا رَأَيْتَ الْمَوْجَ فِي الْبَحْرِ سَكَنْ
فَالْمَوْتُ كَامِنٌ لِإِغْرَاقِ السُّفُنْ
لَا نَغَمُ الْعُودِ وَلَا شَكْوَى الْحَزِيْنْ
وَلَا ابْتِسَامُ الْبِشْرِ أَوْ دَمْعُ الْأَنِيْنِ
وَلَا امْتِشَاقُ السَّيْفِ بَيْنَ الدَّارِعِيْنْ
وَلَا صَدَى التَّكْبِيْرِ بَيْنَ الْهَاتِفِيْنْ
يُعِيْدُ نَبْضَ الْقَلْبِ فِي الصَّدْرِ الْخَرَابْ
أَوْ يُرْجِعُ النَّفْسَ إِذَا حَانَ الذَّهَابْ

تُعَدُّ هٰذِهِ الصُّوَرُ الشِّعْرِيَّةُ التَّالِيَةُ فَخْرًا لِكُلِّ لُغَةٍ، وَنَغَمًا شَجِيًّا لِكُلِّ لِسَانٍ، فَهُوَ يُوَضِّحُ لَنَا أَنَّ الْآلَامَ لَابُدَّ مِنْهَا لِتَمْحِيصِ الْإِنْسَانِيَّةِ، وَعَلَى نِيْرَانِهَا تَنْضَجُ الْأَرْوَاحُ

رعبِ فغفوری ہو دنیا میں کہ شانِ قیصری
ٹل نہیں سکتی غنیمِ موت کی یورش کبھی
شورشِ بزمِ طرب کیا، عود کی تقریر کیا
دردمندانِ جہاں کا نالۂ شبگیر کیا
عرصۂ پیکار میں ہنگامۂ شمشیر کیا
خون کو گرمانے والا نعرۂ تکبیر کیا
اب کوئی آواز سوتوں کو جگا سکتی نہیں
سینۂ ویراں میں جانِ رفتہ آ سکتی نہیں

رنج و غم اِنسانی فطرت کی تکمیل کے لئے ضروری ہیں، کوئی نقش اُس وقت تک مکمل نہیں ہوسکتا جب تک اُس کے رنگ میں خونِ جگر کی آمیزش نہ ہو، وہ بلبل ہی کیا جس نے کبھی خزاں نہ دیکھی ہو

القَوِيَّة، وَلا يُمكِنُ الوُصُولُ إلى الأفرَاح
إلاّ بَعدَ الأحزان، وَلا تُنقَشُ الحِكمَةُ عَلى
القَلبِ إلا بحروفٍ من دَمِه، والبُلبُلُ
الّذِي لم يَعرِف قسوة الخَرِيف لا يُحسِن
استقبال الرَّبِيع، والآلام هي الطَّرِيقُ إلىَ
النُّورِ وَالدَّرَجاتِ العَالِيَة فِي معراج العظمة،
والّذِي لم يعرف أَنِينَ المَسَاء، والعَاشِق
الّذِي حُرِم فِي هواه من حسرة جَواه، و
قاطف الزهر الّذي حافظ على يده سَلِيمَةً
مِنَ الشَّوك، والّذِي قضَى طُول عُمُره فِي
الرَّفاهِيّة والتَّرف، لم يَكدَح فِي تحصِيل
عِلم، ولم يَكِدّ فِي اقتناء فَنٍّ وإحياء عَبقَرِيَّة

وہ نغمہ ہی کیا جس میں نالہ کی چاشنی نہیں۔ غم کے داغوں سے ہمارے سینے منور ہوتے ہیں اور آہوں کی صیقل سے ہمارے دلوں کا زنگ دُور ہوتا ہے۔

جو گلچیں کانٹوں کی خلش سے بالکل ناواقف ہوں اور جن عاشقوں نے کبھی ہجر کی کُلفت نہ سہی ہو وہ زندگی کی لذت سے محروم ہیں اور زندگی کا راز اُن کی نظروں سے پوشیدہ ہے۔

غم کے اس نکتہ کو اقبال نے جن شعروں میں بیان کیا ہے، وہ فلسفیانہ معنویت اور ادبی لطافت کے لحاظ سے بہترین شمار کئے جا سکتے ہیں۔

یہ وہ شعر ہیں جو ہر زبان کے لئے مایۂ ناز ہیں:-

اولئك جَميعًا مَحْرومُون إلى الأبد من الإحاطة بكنوز أسرار الحياة واستخلاص الذهب من مَناجمه العميقة.

يُقَدِّم لك هذه الأمثَال الجَميلَة في هٰذه القصيدة

إن كَانَتِ الحيَاةُ خَمرًا صَافيًا
يَغمُرُنَا مِنْ رَأسِنَا إلى القَدَمْ
فَفِي الدُّمُوع للحيَاة جَدْوَلٌ
تَصْفُو بِهِ النَّفْسُ وَتَنبُتُ الهِمَمْ
إنَّ حُبَابَ خَمْرَةِ الآمَالِ لَا
يَرْقُصُ إلَّا فَوقَ أمْوَاجِ الألَمْ
وَاللهُ فِي حِكْمَتِهِ عَلَّمَنَا
أنَّ انْشِرَاحَ الصَّدْرِ قَبْلَهُ ألَمْ"

گو سراپا کیف و عشرت ہے شرابِ زندگی
اشک بھی رکھتا ہے دامن میں سحابِ زندگی

موجِ غم پر رقص کرتا ہے حبابِ زندگی
ہے "اَلَم" کا سورہ بھی جزوِ کتابِ زندگی

(اِس شعر میں ایک طرف "الم" تو غم کو تعبیر کرتا ہے
اور دوسری طرف قرآن شریف کے سورۂ
"ال م" کی طرف اشارہ کرتا ہے)

عَوَاصِفُ الخَرِيفِ فِي لَيْلِ السُّهَادِ
عَلَّمَتِ البُلْبُلَ تَرْجِيعَ النَّغَمْ
دَمُ الأَمَانِي فِيهِ لِلشِّعْرِ مِدَادُ
وَفِي خطوبِ الدَّهْرِ أَسْفَارُ الحِكَمْ

---

نَشِيدُ هذا الكونِ يَبْدُو نَاقِصًا
حتى يُتِمَّ الدَّمْعُ أَلحَانَ النَّشِيدْ
مَا أَيْقَظَ الشَّبَابَ مِنْ سُكْرِ الهَوَى
إِلَّا الأَسَى يُنَبِّهُ العَقْلَ الشَّرِيدْ

---

يَا رُبَّ شَاكٍ صَاغَ فِي آلامِهِ
جَوَاهِرَ الأَلحَانِ مِنْ بَحْرِ الأَنِينْ
قَدْ كَانَ مِثْلَ العُودِ فِي أَحْلَامِهِ
فَأَيْقَظَتْهُ ضَرَبَاتُ العَازِفِينْ

آرزو کے خون سے رنگیں ہے دل کی داستاں
نغمۂ انسانیت کامل نہیں غیر از فغاں

---

حادثاتِ غم سے ہے انساں کی فطرت کو کمال
غازہ ہے آئینۂ دل کے لئے گردِ ملال

---

غم جوانی کو جگا دیتا ہے لطفِ خواب سے
ساز یہ بیدار ہوتا ہے اِسی مضراب سے

آلامُنا إلى العُلا أجنحةٌ
نعلُو بها فوقَ مطاراتِ النُّسُورْ
الرُّوحُ سِرٌّ والحياةُ ظُلمةٌ
وشُعلةُ الآلامِ للأرواحِ نُورْ
في خفقانِ القلبِ لحنٌ صامتٌ
لمْ تحكِهِ على غُصُونِها الطُّيُورْ

---

إنَّ الَّذي لمْ يدرِ آناتِ المساءْ ولمْ تُسامِرْ عينُهُ نجمَ السَّماءْ
ولمْ يُحطِّمْ جامَ قلبِهِ الأسى ولمْ يُنرْ ظلامَ ليلِهِ البُكاءْ
والسَّادِرُ اللاَّعبُ طولَ عُمْرِهِ لمْ يستمِعْ إلاَّ إلى عذبِ الغِناءْ
والعاشقُ المحرومُ في غرامِهِ مِنْ لوعةِ الذِّكرى وحسرةِ الجفاءْ.

طائرِ دل کے لئے غم شہپرِ پرواز ہے
راز ہے اِنساں کا دل، غم انکشافِ راز ہے

غم نہیں، غم روح کا اِک نغمۂ خاموش ہے
جو سرودِ بربطِ ہستی سے ہم آغوش ہے

---

شام جس کی آشنائے نالۂ "یارب" نہیں
جلوہ پیرا جس کی شب میں اشک کے کوکب نہیں
جس کا جامِ دل شکستِ غم سے ہے ناآشنا
جو سَدا مستِ شرابِ عیش و عشرت ہی رہا

---

وَمُجتنِى الزّهرِ الَّذِى لَمْ تَخْتَضِبْ ... يَدَاهُ فِى الشَّوْكِ بِحُمْرَةِ الدِّمَاءُ

جَمِيعُ هٰؤُلاَءِ مَهْمَا سَعِدُوْا ... مِن نِعَمِ الدّنيا بِأَمْنٍ وَرَخاءْ

فَإِنَّ أَسْرَارَ الحَيَاةِ تَخْتَفِىْ ... عَنْهُمْ وَهُمْ عَنهَا دَوَامًا فِى اخْتِفَاءْ

وإِنّه ليَمْلِكُكَ العَجَبُ إِذا رأَيتَ الشعراءَ جميعًا فى ناحية و"إقبالاً" وحده فى ناحية أخرى، فهم يتغنّوْنَ بالوصال وَيَذُمُّوْنَ الفراقَ، ويتبرّمون بالأسفار ويحمدون الاقامة الهانئة، بَيْنَما هو يُحِبُّ الرّحلة والتّجوال ويطرب لدمدمة الرّعود وأزيز الأمواج فيقول:

الوَصْلُ فِى الحُبِّ غَالٍ ... وَقِيمَةُ الهجرِ أَغلى

الوَصْلُ حُلوٌ وَلٰكِن ... عَواقِبُ الهجرِ أَحلى

فِى القُربِ مَوْتُ الأَمانِى ... وَالعَيْشُ فِيهِ فَنَاءْ

والبُعْدُ فِيهِ حَيَاةٌ ... يُذْكِى ضِيَاهَا الرّجَاءْ

ہاتھ جس گلچیں کا ہے محفوظ نوکِ خار سے
عشق جس کا بے خبر ہے ہجر کے آزار سے
کلفتِ غم گرچہ اس کے روز و شب سے دور ہے
زندگی کا راز اس کی آنکھ سے مستور ہے

پس جس طرح شبنم کی رفعت مذاق رم سے ہے اسی طرح انسان کی فطرت کی بلندی نوائے غم سے ہے۔

علامہ اقبالؒ بار بار یہی سکھاتے ہیں کہ انسان کو اس دنیا میں ہمیشہ حضر سے بڑھکر سفر میں لذت ملتی ہے اور وصل سے بڑھکر فراق میں چنانچہ ایک جگہ کہتے ہیں :-

عالم سوز و ساز میں وصل سے بڑھ کے ہے فراق
وصل میں مرگِ آرزو، ہجر میں لذتِ طلب

إنّ إتّقـادَ الأمانِي وحُسْنَ شَدْوِ الطُّيُورْ
وَضَجَّةَ الخَلْقِ سَعْيًا فِي العَالَمِ المَعْمُورْ

والسُّحُبَ حِينَ تَرَاهَا تَسْقِي الرُّبَا واليَبَاب
والموج فِي البَحْرِ يَعْلُو حَتّى يَفُوقَ الهِضَاب

وكُلَّ مَا فِي البَرَايَا مِن رَوْعَةٍ وجَلاَل
لَوْلاَ يَدُ الهَجْرِ فِيْهِ لَمْ يَزْدَهِرْ بِالجَمَالْ

يُحَدِّثُنَا "إقبال" عن الظواهر الكَوْنِيَّة بِلُغَةٍ سَاحرة، ويُبَيِّن لنا مِرَارًا أنّ الرّبيع لاَ تَتَفتّحُ أزهاره، ولاَ تنضر أغصانه، ولا يَبْدُو كل ذلك جميلاً فى الحدائق إلاّ عند ما تتساقطُ كُلُّ الأوراق بعواصف الخريف، وتبدُو الطبيعةُ جافّةً صامتةً نائمةً حتّى يُوقِظَهَا ذلك الرّبيعُ بتغريدِ أطياره، كما مرّ فِي الصُّوَرِ السَّابِقَة، فيقول لنا إنّ ظواهر الحياة تُعْطِينا دَرْسًا

گرمیِ آرزو فراق، شورشِ ہائے وہو فراق
موج کی جستجو فراق، قطرہ کی آبرو فراق

---

غرض اِسی طرح وہ سمجھاتے ہیں کہ موت ہو یا رنج وغم، اُن کی شکایت کے لئے ہماری زبان نہیں کھُل سکتی۔ کیونکہ اس گلستاں میں نئے سرے سے بہار آنے کے لئے ضروری ہے کہ خزاں نے اُس کے پھولوں اور پھلوں کو پامال کیا ہو۔

غم کی حقیقت کو آشکار کر دینے کے بعد وہ بتاتے ہیں

بليغا، فليس الموت الا غروبًا الشمس الروح، لم تستطع بعد ذلك فی صبح الخلود الذی لا فناء بعده۔

يزعم الجاهلون أنّ المنايا مغربٌ فيه للحياة انقضاءُ
أفلم ينظروا إلى الشمس يبدو نورها بعد ما طواها المساءُ
تغرب النفس ثمّ يشرق صبحٌ فيه للنفس بالخلود انقضاءُ

(١)

عند ما أريد بناء مستشفىً فی الحجاز أراد إقبال أن يقدّم إلينا من سحره بلسمًا يهوّن صدمة الموت، ويوضّح أنّ المرء بعد اجتياز تلك المرحلة يحيى حياةً هانئةً لا يحياها الخضر فی عمره الطويل. ثمّ يهوّن احتمال لصدمة الأخيرة بعبارات سما فيها خياله وتصويره۔

کہ ظاہر پرست انسان جس کو موت کہتے ہیں، وہ درا صل فنا نہیں بلکہ آئندہ زندگی کا پیش خیمہ ہے لوگ جس کو زندگی کی شام سمجھتے ہیں، وہ درا صل اس کی دائمی صبح ہے۔

موت کو سمجھے ہیں غافل اختتامِ زندگی
ہے یہ شامِ زندگی صُبحِ دوامِ زندگی

(۱)

موت کی منزل سے گزرنے کے بعد انسان کو وہ زندگی حاصل ہوتی ہے، جو خضر کو اپنی عُمرِ دراز میں نصیب نہیں۔ چنانچہ جو لوگ حجاز میں ایک دواخانہ قائم کرنے کے سلسلے میں ان کے پاس جاتے ہیں انہیں یہ جواب ملتا ہے:

(١)

يا أُساةَ الحجازِ هلّا علمتُم — أنّ بُرءَ الحياةِ أرضُ الحجازِ

إنّ سِرَّ الحياةِ يكمنُ في المو — تِ فيحكي حقيقةً في مجازِ

---

فرحُ المؤمنينَ في سكرةِ المو — تِ بقربِ المهيمنِ المتعالي

هو أسمى من عيشةِ الخضرِ في الدُّ — نيا بطولِ الدهورِ والأجيالِ

---

لِمَ جِئتُم للمؤمنينَ ببُرءٍ — إنّ إيمانَهُم دواءُ الجريحا

والّذي ذاقَ من يدِ الحيِّ كأسًا — ليسَ يحتاجُ للدواءِ مسيحا

٣

كُلُّ كونٍ أُبِيدُهُ أيّها الآتي — أحرقوهُ ليصنعوهُ جديدا

يُهدَمُ البيتُ بعدَ حينٍ ليُبنى — منزلًا عاليًا وقصرًا مشيدا

---

فِي أَحْوَالٍ عَدِيدَةٍ وبأَسَالِيبَ مُخْتَلِفَةٍ يُبَيِّنُ شَاعِرُنَا أَنَّ الحياةَ تَخْتَفِي ضعيفةً لتظهر قويّةً، فلا خوفَ من ذهابِ شئ لأنّه سيظهر بصورة أجمل وأحسن، كما مرّ في الصّورة السّابقة؛ وفي هذه القطعة يتحدّث لنا عن تزلزل الحياة واضطرابها الدائم ليزيدنا يقيناً بها:-

فِي خِضَمِّ الحَيَاةِ يَضْطَرِبُ المَوْ ... جُ وَلَا يَسْتَقِرُّ فِي أَيِّ حَالِ

ثَوَرَانُ الحَيَاةِ فِي الكَوْنِ بَادٍ ... كُلُّ شَيْءٍ بِهِ رَهِينُ انْتِقَالِ

كُلُّ ذَرَّاتِ هٰذِهِ الأَرْضِ دَوْمًا ... فِي احْتِدَامٍ وَثَوْرَةٍ وَاشْتِعَالِ

لَا يَغُرَّنَّكَ فِي الجِبَالِ سُكُونٌ ... قَدْ يَجِيءُ السُّكُونُ بِالزِّلْزَالِ

---

لَيْسَ ذَاكَ الثَّبَاتُ فِي فَلَكِ الدَّ ... عْرِ إِلَّا مِنْ خُدْعَةِ الأَنْظَارِ

لَا تَنِي فِي المَسِيرِ قَافِلَةُ الكَوْ ... نِ وَلَا تَنْتَهِي مِنَ الأَسْفَارِ

متعدد مرتبہ اور مختلف پیرایوں میں اقبالؒ اس حقیقت کو ہمارے ذہن نشین کرنا چاہتے ہیں کہ دنیا کی بے ثباتی ایک سطحی منظر ہے جس کی تہ میں وہی زندگی کی روح کارفرما ہے

نقشِ حیات ہر مرتبہ مٹنے کے بعد ایک نئی شان سے اُبھرتا ہے فنا اور عدم کی اس کثرت میں صرف زندگی کی وحدت جلوہ گر ہے:۔

دما دم رواں ہے یمِ زندگی
ہر اک شے سے پیدا رمِ زندگی
فریبِ نظر ہے سکون و ثبات
تڑپتا ہے ہر ذرۂ کائنات

---

ٹھہرتا نہیں کاروانِ وجود
کہ ہر لحظہ ہے تازہ شانِ وجود

